# اکابر کے مجرب عملیات

کتب خانہ حسینیہ دیوبند

# اکابرؒ کے مجرّب عملیات

جو دفع بلیات و امراض کے لئے اکسیر ہیں

محمد شبیر قادری

ناشر

کتب خانہ حسینیہ دیوبند یوپی

۲۴۷۵۵۴

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمداً و صلوٰۃ

جس طرح جسمانی امراض کے لئے اللہ تعالیٰ نے مختلف قسم کی قدیم و جدید دوائیں اور مختلف قسم کے جسمانی علاج انسان کو سکھائے ہیں اسی طرح اس نے اپنے نیک و پرہیزگار بندوں کو روحانی علاج کے بھی کامیاب طریقے بتائے ہیں جن کا مشاہدہ اور تجربہ آئے دن ہوتا رہتا ہے۔

پیش نظر کتاب "ہماری پریشانیاں اور ان کا علاج" کا ایک حصہ ہے جس میں اکابر علماء اور بزرگان دین کے مجرب اور کامیاب عملیات کو افادۂ عام کے لئے کتب خانہ حسینیہ کی جانب سے شائع کیا جا رہا ہے، امید ہے کہ روحانی علاج پر یقین رکھنے والے اس سے مستفید ہو کر لوگوں کو نفع پہنچا کر عنداللہ ماجور ہوں گے۔

آپ کا مخلص

قدر الزّماں

ناظم کتب خانہ حسینیہ دیوبند

# تبرکات

## قطب الاقطاب حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

## ماخوذ از: فیوضاتِ ربانیہ

مندرجہ ذیل دعا، صبح و شام تین تین بار پڑھی جائے تمام آفات سے حفاظت کے لئے اکسیر ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَحًّا صَحًّا وَحًّا بَجًّا حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ لَا یُصَدَّعُوْنَ عَنْھَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ یَا رَبِّ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

یہ دعا، ہر نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھی جائے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِکَ اَسْتَعِیْنُ یَا فَتَّاحُ یَا عَلِیْمُ یَا خَبِیْرُ یَا نُوْرُ یَا ھَادِیْ یَا مُبِیْنُ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ

## دیگر

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



اِعْتَصَمْتُ بِاللّٰہِ وَاسْتَجَرْتُ بِاللّٰہِ وَاسْتَعَنْتُ بِاللّٰہِ وَلَا حَوْلَ

وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط

## دیگر برائے دفع وسوسہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ اِنْ یَّشَاْ یُذْھِبْکُمْ وَیَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِیْدٍ وَّمَا ذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْزٍ ط

## دیگر برائے فلاح دارین

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ رِضَاکَ دَائِمًا وَّالْعَافِیَۃَ عَلَیَّ دَائِمًا وَّالْبَرَکَۃَ الْمَعْنَوِیَّۃَ وَالْحِسِّیَّۃَ دَائِمًا عَلَیَّ دَائِمًا یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ط

## دیگر

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ مَا مَنَنْتَ بِہٖ فَتَمِّمْہُ یَا اَللّٰہُ وَمَا اَنْعَمْتَ بِہٖ فَلَا تَسْلُبْہُ وَمَا سَتَرْتَہٗ فَلَا تَھْتِکْہُ وَمَا عَلِمْتَہٗ فَاغْفِرْہُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِوَصْلِکَ مِنْ صَدِّکَ وَبِقُرْبِکَ مِنْ بُعْدِکَ وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْکَ فَاجْعَلْنَا مِنْ اَھْلِ طَاعَتِکَ وَوُدِّکَ وَاَھِّلْنَا بِشُکْرِکَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

# بعض عملیات

## از حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

### نماز برائے قضائے حاجات

حاجات مشکلہ کے برآنے کے واسطے چار رکعتیں پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَ نَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ کو سو بار پڑھے۔ اور دوسری رکعت میں بعد فاتحہ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ سو بار پڑھے اور تیسری رکعت میں بعد فاتحہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ سو بار پڑھے اور چوتھی رکعت میں بعد فاتحہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ سو بار پڑھے۔ پھر سلام پھیر کے کہے رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ سو بار۔

ف: مولانا نے فرمایا کہ امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ یہ چاروں آیتیں اسم اعظم ہیں کہ جن کے وسیلے سے جو دعا کرے پاوے اور جو دعا کرے قبول ہو اور مجھ کو تعجب آتا ہے اس شخص سے کہ بواسطہ ان کے دعا کرے اور قبول نہ ہو۔

**فائدہ جلیلہ:** حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ نے چار باب میں فرمایا کہ جو عمل کہ حصول ہر مطلب میں جلالی ہو یا جمالی در حکم کبریت احمر کے ہے اور اس کو اسم اعظم شمار کیا ہے وہ آیت یہ ہے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ دعا ذوالنون علیہ السلام کی ہے کہ مچھلی کے پیٹ میں فرمائی جو مسلمان جس مطلب کے واسطے اس آیت سے دعا کرے گا قبول ہوگی اور حق یہ ہے کہ یہ دعا نہایت مجرب التاثیر اور کمال سریع الاثر ہے جس امر میں چاہے اس آیت سے دعا کرے اور مشائخ اسکی سرعت تاثیر اور عدم تخلف پر اجماع اور اتفاق رکھتے ہیں اور طریقہ دعا کا انھوں نے باقسام متعددہ تحریر کیا ہے۔ آسان تر دو طریقے ہیں ایک یہ کہ بارہ دن تک بنیت حصول مطلب بارہ ہزار بار پڑھے اور اگر یہ نہ ہو سکے تو بارہ سو بار پڑھے اول و آخر درود شریف پڑھ کے اور دوسرا طریقہ یہ ہے کہ ایک لاکھ پچیس ہزار بار پڑھے۔ خلاصہ یہ ہے کہ اس کی قوت اور تاثیر میں کوئی شک نہیں اس واسطے کہ ایسا کوئی عمل نہیں کہ جس کی صحت قرآن شریف سے بھی ہو اور صحیح حدیث سے بھی اور مشائخ کے اقوال سے بھی۔

## اعمال آسیب زدہ

دفع آسیب کا یہ بھی عمل ہے کہ اس کے کان میں سات بار اذان دے اور سورہ فاتحہ اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب النّاس اور آیت الکرسی اور سورہ طارق یعنی والسماء والطارق اور سورہ حشر کی آیتیں یعنی ھو اللہ الذی سے

آخر تک اور سورہ والصّافّات بالکل پڑھے، آسیب جل جاوے گا۔

## برائے دفع جن از خانہ

دفع آسیب کا یہ بھی عمل ہے کہ پاک پانی پر سورہ فاتحہ اور آیت الکرسی اور پانچ آیتیں اول سورہ جن کی پڑھے اور اس پانی کا اس کے منہ پر چھینٹا مارے کہ ہوش میں آجاوے گا۔ اور جب کسی مکان میں جن معلوم ہو سو اسی پانی سے اس مکان کے نواحی میں چھینٹے مارے سو وہاں پھر نہ آوے گا۔

سورہ جن کی آیات مذکورہ یہ ہیں۔

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْٓ اِلَی الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِہٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا وَّاَنَّہٗ تَعٰلٰی جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّاَنَّہٗ كَانَ یَقُوْلُ سَفِیْهُنَا عَلَی اللّٰهِ شَطَطًا وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَی اللّٰهِ كَذِبًا

## برائے فرزند

بانجھ عورت کے واسطے ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھے۔
وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِہِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِہِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِہِ الْمَوْتٰی بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا پھر اس تعویذ کو اس کی گردن میں باندھے اور یہ (عمل) بھی عقیمہ کے واسطے ہے کہ چالیس لونگوں پر سات سات بار اس آیت کو پڑھے
اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰىہُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِہٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِہٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَآ اَخْرَجَ یَدَہٗ لَمْ یَكَدْ یَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ

يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَالَهٗ مِنْ نُّوْرٍ۔ اور ایک لونگ ہر دن کھاوے اور شروع کرے حیض کے غسل سے فراغت ہونے سے اور انہی دنوں میں اس کا زوج اس سے قربت کرے۔

ف: مولانا نے فرمایا شرط اس عمل کی یہ ہے کہ لونگ رات کو کھاوے اور اس پر پانی نہ پیئے۔

## برائے حفاظت حمل

جو عورت بچہ ساقط کر دیتی ہو تو ایک تاگا کسم کا رنگا اس کے قد کے برابر لے اور اس پر نو گرہیں لگادے اور ہر گرہ پر وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ اور قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پڑھے اور پھونکے۔

## برائے دردزہ

جس عورت کو درد زہ ہو یعنی لڑکا پیدا ہونے کا درد تکلیف دے تو پرچہ کاغذ میں یہ آیت لکھے وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ اٰهِيًا اَشْرَاهِيًا اور اس پرچہ کو پاک کپڑے میں لپیٹے اور اس کے بائیں ران میں باندھے تو وہ جلد جنے گی۔ میں کہتا ہوں مجھ کو یاد ہے جلال الدین سیوطی کی کتاب درمنثور سے بروایت اعمش کہ یہ کلمہ یعنی اٰهِيًا اَشْرَاهِيًا جناب موسیٰ علیہ السلام کی دعاء ہے معنی اس کے یہ ہیں کہ اے زندہ قبل ہر چیز کے اور اے زندہ بعد ہر چیز کے۔

## برائے زنیکہ فرزند نرینہ نزاید

جو عورت سوا لڑکی کے لڑکا نہ جنتی ہو تو حمل پر تین مہینے گزرنے سے پہلے ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے اس آیت کو لکھے۔ اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ اور اس آیت کو لکھے یَا زَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلَامِ نِ اسْمُہٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَّہٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا پھر یہ لکھے۔ بحق مریم وعیسیٰ ابناً صالحاً طویل العمر بحق محمد وآلہٖ پھر اس تعویذ کو حاملہ باندھے رہے۔



## برائے نظر بد

انہی عزیمتوں سے یعنی جس کی والد ماجد سے اجازت ہے یہ عمل ہے اس لڑکے کے واسطے جس کو نظر لگانے والی عورت کی نظر لگ گئی اس عورت کو ڈائن اور ٹھنائی کہتے ہیں۔ ایک گول لکیر چھری سے کھینچے آیت الکرسی اور ان آیتوں کو پڑھتے ہوئے۔ وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَھَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقًا وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ وَیُرِیْدُ اللّٰہُ اَنْ یُّحِقَّ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَیَقْطَعَ دَابِرَ الْکَافِرِیْنَ لِیُحِقَّ الْحَقَّ وَیُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ وَیَمْحُ اللّٰہُ الْبَاطِلَ وَیُحِقُّ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ اِنَّہٗ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ پھر یہ دعا پڑھے۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَامَّۃٍ یَا حَفِیْظُ یَا رَقِیْبُ یَا وَکِیْلُ

یَا کَفِیْلُ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

پھر چھری کو کنڈل کے اندر گاڑے اور کہے کہ میں نے چھری گاڑدی نظر لگانے والے کے دل میں، پھر اس کو ڈھانک دے رکابی کے نیچے۔

## برائے گمشدہ

جس کی کوئی چیز کھو جاوے تو کہے یَا حَفِیْظُ ایک سو انیس بار بدون زیادتی اور کمی کے پھر یہ آیت یٰبُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْفِی السَّمٰوٰتِ اَوْفِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ ایک سو انیس بار پڑھے گا تو حق تعالیٰ اس کی گم ہوئی چیز کو اس کے پاس پھر لادے گا۔

## برائے حاجت



اور جب تو ارادہ کرے کہ حق تعالیٰ تیری مراد برلاوے سو سورۃ فاتحہ کو پڑھ اس طرح کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے میم کو الحمدللہ کے لام سے ملادے۔ یکشنبہ کے دن سے فجر کی سنت اور فرض کے درمیان شروع کرے ستر بار اور دوسرے دن اسی وقت ساٹھ بار اور تیسرے دن پچاس بار، اسی طرح ہر روز دس بار کم کرتا جاوے یہاں تک کہ ہفتہ کے دن دس بار پڑھے۔

## برائے حل مشکلات

اور جب تو چاہے کہ اپنے خواب میں وہ حال دیکھے جس میں تیری نکاسی ہے اس تنگی سے جس میں تو مبتلا ہے تو وضو کر اور پاک کپڑے پہن اور قبلہ رو داہنی کروٹ پر لیٹ اور سورۃ والشمس کو سات بار اور سورہ واللیل کو سات بار اور

قل ہو اللہ کو سات بار پڑھ اور دوسری روایت میں قل ہو اللہ کے عوض سورہ والتین کا سات بار پڑھنا آیا ہے۔ پھر یوں کہے۔ خداوندا مجھ کو میرے خواب میں ایسا اور ایسا دکھلادے اور میرے اس حال میں کشادگی اور نکاسی کردے اور میرے خواب میں وہ چیز دکھادے جس سے میں اپنی دعاء کے قبول ہوجانے کو دریافت کرجاؤں۔ تو اگر تو اسی رات میں وہ چیز خواب میں دیکھے جس کو تو چاہتا ہے تو خوب ہوا، اور نہیں تو اسی طرح دوسری رات کو کر، سو اگر مطلب حاصل ہوا تو فہو المراد اور نہیں تو تیسری رات بھی اسی طرح کر ساتویں رات تک انشاء اللہ ساتویں رات کے آگے نہ بڑھے گا کہ حال کھل جاوے گا۔ اس عمل کو ہمارے مصاحبین نے تجربہ کیا ہے۔

## برائے صرع

اور جو مرگی میں مبتلا ہو تو تانبے کا ایک پتر لے سو اس میں یکشنبہ کی پہلی ساعت میں اس پتر کے ایک کنارے پر یہ نقش کرے یَا قَہَّارُ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ اور دوسرے کنارے پر یہ نقش کرے یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَہْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِہٖ اور یہ نقش مریض کے گلے میں پہنائیں۔

### تسکین قلب اور نیند کے لئے

بَعْدَ الْغَمِّ اَمَنَۃً نُّعَاسًا کو ایک سو ستر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ قلب کو سکون حاصل ہوگا اور نیند آجائے گی

مفتی دین محمد خاں صاحب

# مجربات

حضرت الحاج سید عابد حسین صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ



## برائے فراخی رزق

مندرجہ ذیل عمل خلوص نیت اور حضور قلب کے ساتھ بعد نماز فجر ادا کیا جائے یہ عمل حصول مقصد کے لئے تیر بہدف ہے لیکن اکل حلال اور صدق مقال نیز ظاہری و باطنی طہارت ضروری ہے۔

درود شریف گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ مع بسم اللہ اکتالیس مرتبہ بعد ازاں اکتالیس بار یہ دعا پڑھی جائے۔

اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَسَھِّلْ لِیْ اَبْوَابَ رِزْقِكَ

مذکورہ دعا کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## تعویذ برائے تپ و لرزہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل | گس | ہاروت | ہاروت |
| ف | فع | ماروت | ماروت |
| یا کافی | یا شافی | ۷۸۶ | ۲۵۸ |

یاشافی الامراض شفا عطا فرما مریض کو تپ و لرزہ وغیرہ سے

مندرجہ تعویذ کو اس طرح پہنایا جائے کہ اس کے گلے سے ملا ہوا رہے



### برائے درد سر

ازالۂ درد سر کے لئے چودہ مرتبہ یَا وَهَّابُ ایک سانس میں پڑھ کر دم کرے اور پیشانی ہاتھ سے پکڑے رہے، درد سر جاتا رہے گا۔

مفتی دین محمد خاں صاحب

# مجربات

حضرت مولانا رفیع الدین صاحب قدس سرہٗ مہاجر مدینہ
مہتمم دار العلوم دیوبند

## از: الطاف ربانیہ

## نقش برائے فتح مقدمہ و تسخیر حکام

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۷ | ۹۴ | ۸ |
| ۹۵ | ۷ | ۲ | ۹۶ |
| ۶ | ۹۲ | ۹۹ | ۳ |
| ۹۸ | ۴ | ۵ | ۹۳ |

یا اللہ جل جلالہٗ ببرکت این نقش ہر بلا دفع شود جملہ حکام مسخر شوند

# برائے دردِ زہ

| | |
|---|---|
| ن | ب |
| ھ | ط |
| ج | د |

مندرجہ بالا تعویذ لکھ کر حاملہ کے ہاتھ میں دیدیا جائے انشاءاللہ فوری طور پر بچے کی ولادت ہوگی۔

## برائے حفاظت اطفال وبندش گریہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ

الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ الْعَقَارِ وَ مِنْ شَرِّ حَرْقِ النَّارِ

مندرجہ بالا عبارت لکھ کر تعویذ بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ بچوں کی حفاظت وغیرہ کے لئے نہایت نفع بخش اور مفید ہے۔

بچوں کو شرارت اور بدخوئی سے باز رکھنے کے لئے

مندرجہ ذیل تعویذ گلے میں پہنائیں

طططططط ھی ھی ھی ھی ھی ھی

قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس

قدوس قدوس باسم فلاں ابن فلاں

نوٹ: باسم فلاں ابن فلاں کے بجائے بچے اور اس کی والدہ کا نام تحریر کیا جائے

## برائے حصولِ فرزند

مندرجہ ذیل نقش کاغذ کے سات ٹکڑوں پر تحریر کیا جائے، ہر روز ایک تعویذ شکر کے ساتھ کھلایا جائے باوضو ہونا شرط ہے۔ یہ نقش حضرت شیخ فریدالدین مسعود جودھنیؒ کی جانب منسوب ہے اور اسے تیر بہدف بتایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| سرسرسرجمع | سرجمع سرسرجمع |

# عملیات

از حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ
صدر المدرسین دارالعلوم دیوبند

## برائے حل مشکلات

اَللّٰھُمَّ فَارِجَ الْھَمِّ کَاشِفَ الْغَمِّ مُجِیْبَ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ رَحْمَانَ الدُّنْیَا وَرَحِیْمَھَا اَنْتَ تَرْحَمُنِیْ فَارْحَمْنِیْ بِرَحْمَۃٍ تُغْنِیْنِیْ بِھَا عَنْ رَحْمَۃِ مَنْ سِوَاکَ

## دیگر

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ قُلْتَ فِیْ کِتَابِکَ الْحَقِّ اِسْتَغْفِرُوْا رَبَّکُمْ اِنَّہٗ کَانَ غَفَّارًا یُرْسِلِ السَّمَاءَ عَلَیْکُمْ مِّدْرَارًا وَیُمْدِدْکُمْ بِاَمْوَالٍ وَّ بَنِیْنَ اَسْتَغْفِرُ اللہ اور لفظ اَسْتَغْفِرُ اللہ سو مرتبہ دہرائے ، یہ عمل نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد انجام دے۔

احتمال قوی بلکہ یقین کامل ہے کہ یہ دعا بھی انہی دعاؤں میں سے ہے جن کی قبولیت کا وعدہ کیا گیا ہے۔ لہذا دونوں دعاؤں پر مواظبت کرنا چاہیے۔

## برائے حب

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ

مذکورہ آیت سات سو مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کرے اور مطلوب کو کھلاوے۔ اول و آخر درود شریف۔

## برائے ادائے قرض

سورہ الم نشرح اکہتر مرتبہ روزانہ وقت مقررہ پر پڑھی جائے۔

## ظالم و جابر دشمن پر غلبہ کے لئے

وقت ضرورت مندرجہ ذیل دعا، اول و آخر درود شریف ایک سو گیارہ مرتبہ نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَائِمِ الْكَافِيْ اَعُوْذُ مِنْ شَرِّ عَدُوٍّ هُوَ قَوِيٌّ مِّنِّيْ بِرَبٍّ هُوَ اَقْوٰى مِنْهُ

## برائے حفظ از اسقاط حمل

اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو یا مردہ بچہ تولد ہوتا ہے یا پیدائش کے بعد ہی فوت ہو جاتا ہے تو اس آیت کریمہ کو کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر اس عورت کے پیٹ پر باندھیں اور جب بچہ پیدا ہو فوری طور پر یہ تعویذ اس کے گلے میں ڈال دیا جائے۔ اگر حمل تین ماہ سے زائد کا ہو چکا ہو تو یہ تعویذ نہ دیا جائے گا۔



حصول مراد کے بعد بقدر استطاعت شیرینی تقسیم کرے

حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے لئے ایصال ثواب کردے۔
آیات کریمہ یہ ہیں۔
بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰہُ وَ بِاللّٰہِ وَمِنَ اللّٰہِ فَاَوۡجَسَ مِنۡہُمۡ خِیۡفَۃً قَالُوۡا لَا تَخَفۡ وَبَشَّرُوۡہُ بِغُلٰمٍ عَلِیۡمٍ فَاَقۡبَلَتِ امۡرَاَتُہٗ فِیۡ صَرَّۃٍ فَصَکَّتۡ وَجۡہَہَا وَقَالَتۡ عَجُوۡزٌ عَقِیۡمٌ

## برائے حب

یُحِبُّوۡنَہُمۡ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ

اڑتالیس ہزار مرتبہ زکوٰۃ کے واسطے پڑھے، دن اور روزے وغیرہ کی قید نہیں ہے مگر باوضو رہنا اور وقت معین پر پڑھنا ضروری ہے، اسی طرح گفتگو بھی نہ کرے۔ ادائیگی زکوٰۃ کے بعد روزانہ کچھ وظیفہ مقرر کرلے۔ کم ازکم سات بار، عند الضرورت سات ڈلی مصری کی لے اور اس پر پڑھ کر دم کرے اور طالب ومطلوب کے نام اور ان کے والدین کے نام بھی ہر بار میں پڑھے اور مطلوب کو کھلاوے۔ صاحب زکوٰۃ اگر اپنے مرتبہ کی بلندی چاہتا ہے تو سات مرتبہ پڑھ کر مطلوب کے سامنے جائے انشاء اللہ مسخر ہوگا۔

## برائے کشائش رزق

یَا وَهَّابُ ایک ہزار چار سو چودہ مرتبہ پڑھ کر ایک سو مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

یَا وَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَۃِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ
اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ

کشائش رزق کے حق میں اس وظیفے کو کیمیائے درویشاں سے ملقب کرتے ہیں۔

## برائے ازالۂ سحر

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو اور کسی طرح دور نہ ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل دعاء اور اسماء کو مشک و زعفران سے چینی کے پیالے میں یا کسی کٹورے میں تحریر کریں اور دھو کر پلائیں انشاءاللہ فوری طور پر افاقہ ہو جائے گا۔ دعاء یہ ہے۔



بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سُبْحَانَ اللہِ سُبْحَانَ اللہِ وَ عَظْمَۃ اللہ وَبُرْھَان اللہ وَصُنْعَ اللہ وَبَطْش اللہ وَکِبْرِیَاء اللہ وَجَلَال اللہ وَکَمَال اللہ وَمِنَ اللہ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہ وَصَلَّی اللہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

جلیوس ملیوس اِیراوس منطوس وملتومانس افنارو ماذرنادرونا اخنوس برحمتک یا ارحم الراحمین

سات روز تک یہ عمل کیا جائے۔

حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:
اگر کسی کو کوئی مہم پیش آئے تو سورہ یٰسین پڑھے
اور ہر مبین پر پہنچ کر سات بار سورہ فاتحہ مع تسمیہ
اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھے۔
(آثار البرکۃ)

# عملیات

حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ محدث دار العلوم دیوبند

## تعویذ جواہر الاکسیر



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۷ | ۴۵۰ | ۴۵۳ | ۴۴۰ |
| ۴۵۲ | ۴۴۱ | ۴۴۶ | ۴۵۱ |
| ۴۴۲ | ۴۵۵ | ۴۴۸ | ۴۴۵ |
| ۴۴۹ | ۴۴۴ | ۴۴۳ | ۴۵۴ |

مندرجہ بالا تعویذ مختلف مقاصد کے لئے ہے، اگر کوئی مریض ہو تو ایک تعویذ سات کنوؤں کے پانی سے دھو کر سات یوم پلانے کے لئے دیا جائے اور ایک تعویذ گلے میں باندھنے کے لئے اور اگر مرض طویل ہے تو اکیس روز پلانے کے لئے تین تعویذ دیے جائیں۔



ام الصبیان، اختلاج قلب اور تپ دق کی صورت میں تعویذ

پر تین عدد سچے موتی (مروارید ناسفتہ) رکھ کر تعویذ کو روئی میں لپیٹے، بعد ازاں کپڑے میں سی کر گلے میں باندھ دیں۔ سات روز پینے کے لئے صرف ایک تعویذ زعفران یا سیاہی سے لکھ کر دیں یا اکیس روز پلانے کے لئے تین تعویذ دیں۔

ہر قسم کی بواسیر کے لئے یہ تعویذ ہرن کی سفید اور کاغذ کی طرح باریک جھلی پر لکھ کر جمعرات کے دن دائیں بازو پر باندھے۔ دوسری جمعرات کو دائیں بازو سے کھول کر بائیں بازو پر باندھ دے۔ یہ عمل سات جمعرات تک کیا جائے گا۔ ساتویں جمعرات کو تعویذ داہنے بازو پر آجائے گا۔ اس کے بعد نہ بدلا جائے اور بندھا رہنے دے۔

یہ تعویذ جب کسی مرض کے لئے دیا جائے تو اس کے نیچے تحفظہ وتشفیہ من الاسقام تحریر کردے۔ حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا یہی معمول تھا۔

اس تعویذ کو اگر حب کے لئے دیا جائے تو تعویذ کے نیچے اس طرح تحریر کرے۔ اَللّٰھُمَّ قَلِّبْ ......... عَلٰی حُبِّ ......... یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ، نقطوں کے بجائے قَلِّبْ کے بعد مطلوب اور اس کی ماں کا نام اور عَلٰی حُبِّ کے بعد طالب اور اس کی ماں کا نام لکھے۔ اگر یہ تعویذ فتح مقدمہ یا حصول ملازمت کے لئے ہو تو پانی کے کنارے کھڑے ہو کر دوشنبہ یا جمعرات کے روز یہی تعویذ سبز کپڑے

میں سی کر دائیں بازو پر باندھے اور آٹے کی سات گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دے۔ جب اس مقصد سے تعویذ لکھا جائے تو اس کے نیچے یہ عبارت تحریر کرے۔

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ ........ وَعَزِّزْهُ وَارْزُقْهُ وَكُنْ لَهٗ نَصِيْرًا

لفظ ارحم کے بعد نقطوں کے بجائے اس شخص کا نام تحریر کرے جس کے لئے تعویذ لکھا گیا ہے۔

استقرار حمل کے لئے یہ تعویذ زعفران سے لکھ کر ناف پر لٹکایا جائے۔

## برائے قوت حافظہ

مندرجہ ذیل آیت زعفران سے چینی کی تشتری پر تحریر کرے اور جمعہ کے روز طلوع آفتاب سے قبل اس کو پانی سے دھو کر اور اس میں ایک قطرہ شہد ڈال کر پیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَا اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ

## برائے اضافہ شیر

دودھ میں اضافہ کے لئے زیرہ سفید پر چالیس مرتبہ سورۂ کوثر اور چالیس مرتبہ یَا رَزَّاقَ الطِّفْلِ الصَّغِيْرِ پڑھ کر دم کرے اور عورت کو کھانے کے لئے دے۔

# تعویذ برائے افزائش رزق و مشاہرہ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۴ | ۹۴ | ۱۲۲ |
| ۱۱۸ | ۱۱۰ | ۱۰۲ |
| ۹۸ | ۱۲۶ | ۱۰۶ |

مندرجہ بالا تعویذ دائیں بازو پر باندھنے کے لئے دیا جائے۔



## برائے دفع آسیب (معمولی)

ایک تعویذ باندھے اور ایک تعویذ کو چراغ میں بطور فلیتہ روشن کرے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح ۸ | و ۶ | د ۴ | ب ۲ |
| ب ۲ | د ۴ | و ۶ | ح ۸ |
| و ۶ | ح ۸ | ب ۲ | د ۴ |
| د ۴ | ب ۲ | ح ۸ | و ۶ |

## برائے دردسر

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

ھ ھ ھ ھ ھ ھ ھ

ع ع ع ع ع ع ع

یہ تعویذ سر میں باندھا جائے



## برائے حفاظت حمل

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

اگر اسقاط کا اندیشہ ہو تو یہ تعویذ حاملہ کی ناف پر باندھا جائے۔

# معمولات

مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانی قدس سرہٗ مفتی اعظم دارالعلوم دیوبند

عطیہ جناب مولانا ابراہیم صاحب کراچوی
خلیفہ حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ
باجازت جناب نور الحق صاحب دفتری مرحوم
نبیرہ مولانا رفیع الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## برائے درد سر

۷۸۶

| | |
|---|---|
| ھو | ھو |
| ھو | ھو |


تعویذ کو کپڑے میں لپیٹ کر سر پر باندھے

# برائے تپ و لرزہ

ططططططططط

مذکورہ نقش مریض کے گلے میں باندھے جس وقت سردی سے بخار شروع ہو اس وقت ایک تعویذ پانی میں گھول کر پلائیں اور جب لرزہ پوری شدت پر پہنچ جائے اس وقت دوسرا تعویذ گھول کر پلا دے۔ تیسرا تعویذ لرزہ ختم ہونے کے بعد پلایا جائے۔ پھر دوسرے روز اسی طرح تین تعویذ لکھ کر گلے میں باندھ دے۔ اول تو انشاء اللہ بخار نہیں چڑھے گا لیکن اگر بخار کی نوبت آئے تو تینوں تعویذ حسب ترکیب مذکورہ گھول کر پلا دے۔ اس طرح تین روز عمل کرے۔ انشاء اللہ پہلے ہی روز کامیابی ہوگی۔ اگر اول وہلے ہی میں بخار سے نجات مل جائے تو تعویذ دل کو گلے میں بندھا رہنے دے۔ بعد ازاں ان کو کسی جنگل کے کنویں یا دریا وغیرہ میں ڈال دے۔

# تبرکات

## شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ

ماخوذ و مستفاد از مکتوبات شیخ الاسلامؒ

### برائے حفاظت از اعداء

دشمنوں سے محفوظ رہنے کے لئے فجر کی سنت اور فرض کے درمیان چالیس دفعہ سورہ فاتحہ اول و آخر درود شریف تین بار پڑھ لیا کرے۔

### برائے دفع سحر

(۱) اول کھانے کے نمک کو پیس کر اس پر باوضو مندرجہ ذیل آیت ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھ کر پھونکیے اور کھانے میں صرف یہی نمک ملا کر دیا کیجیے چالیس دن تک متواتر ایسا ہی کھانا کھلایا کرے جس میں یہی نمک ڈالا گیا ہو۔ اس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ یا تو اس (سحر زدہ) کا کھانا علیحدہ پکایا جائے اور اس میں یہ نمک ڈالا جائے یا گھر میں جو سالن پکتا ہے اس میں ابتداء ہی سے نمک نہ ڈالا جائے اور جب سالن پک جائے تو مریض کے لئے کھانا نکال کر پڑھا ہوا نمک ملا دیوے اور گھر کے کھانے میں بے پڑھا ہوا نمک

حسب عادت ڈال دیا جائے۔ آیت حسب ذیل ہے۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَأْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ

(۲) جاری پانی (دریا یا نہر کا) یا سات کنوؤں کا پانی ایک گھڑا بھر کر اس پر باوضو مندرجہ ذیل آیت گیارہ مرتبہ اور سورہ فلق اور سورہ ناس گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور مریض کو اس پانی سے تین گھونٹ پلائیں اور باقی ماندہ پانی سے سر پر پانی ڈال کر نہلائیں۔ بلاناغہ یہی عمل کرے۔ آیات یہ ہیں۔



فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ اِنَّ مَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى

یہ عمل اتوار کے دن شروع کیا جائے۔ جاڑے میں دوپہر کو نہلایا جائے۔

# برائے حل مشکلات

ختم سورہ یٰسین کی ترکیب یہ ہے کہ جمعہ کی شام کو شب شنبہ میں بعد ازمغرب یا بعد از عشاء بعد بسملہ لفظ یٰسٓ گیارہ مرتبہ پڑھ کر بارہویں دفعہ یٰسٓ سے مُّبِیْن اول تک پھر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر لفظ یٰسٓ گیارہ مرتبہ پڑھ کر لفظ یٰسٓ سے دوسرے مُّبِیْن تک پڑھے۔ پھر اسی طرح ہر مُّبِیْن پر پڑھتے رہیں۔ آخر مُّبِیْن کے بعد ختم سورہ تک پڑھ کر ثواب سلطان اول کو بخشیں اور دعا کرے کہ اللہ تعالیٰ ان کے طفیل میں حاجت موجودہ کو پوری کر دے۔ دوسرے دن دوسرے سلطان کے لئے اسی طرح ثواب بخشے اور دعاء کرے۔ ان کے نام حسب ذیل ہیں۔

۱۔ حضرت ابراہیم ادہمؒ۔ ۲۔ حضرت بایزید بسطامیؒ۔ ۳۔ حضرت قاضی سنجر محمد حسینؒ۔ ۴۔ حضرت احمد خضرویہؒ۔ ۵۔ حضرت اسمٰعیل سامانیؒ ۶۔ حضرت ابوسعید ابوالخیرؒ۔ ۷۔ حضرت سلطان محمود غزنوی رحمہم اللہ تعالیٰ۔

اسی طرح ہمیشہ اس عمل کو جاری رکھے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## گمشدہ چیزوں کی بازیابی کے لئے

سورہ والضحیٰ سات مرتبہ پڑھے پھر اپنے اوپر انگشت شہادت پھرائیں اور سات مرتبہ مندرجہ ذیل کلمات کہے۔



اصبحت فی امان اللہ وامسیت فی جوار اللہ وامسبت فی

امان اللہ واصبحت فی جوار اللہ پھر دستک دے ہر صبح وشام کو تا واپسی مفرور یا ضائع شدہ عمل میں لائے۔

## برائے حل مشکلات

یابدیع العجائب بالخیر یابدیع قضائے حاجات مہمہ کے لئے روزانہ بارہ سو مرتبہ پڑھے اول وآخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔
اور اگر کسی مریض کی شفاء مقصود ہو تو بالخیر کی جگہ بالشفاء پڑھے اور اگر کسی دشمن کا مقہور ہو تو بالخیر کی جگہ بالقہر پڑھے۔
بہتر یہ ہے کہ اولاً اس مبارک اسم کی زکوٰۃ دے دی جائے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو نہا دھو کر رات میں عشاء کے بعد سات ہزار مرتبہ پڑھے اور چالیس دن تک برابر اس کو جاری رکھے۔
اس کے بعد روزانہ کم از کم ایک ہزار ایک سو پچیس مرتبہ ہمیشہ بلاناغہ پڑھا کرے انشاء اللہ تمام مشکلات حل ہوتی رہیں گی اور مقاصد پورے ہوتے رہیں گے۔

## عمل برائے فراخی رزق

تہجد کے وقت اولاً دو رکعت نفل بہ نیت وسعت رزق پڑھے۔
پہلی رکعت میں بعد از فاتحہ سورہ لایلف پچیس مرتبہ اور دوسری رکعت میں بعد از فاتحہ سورہ اذا جاء نصر اللہ پچیس مرتبہ پڑھے۔ سلام پھیرنے

کے بعد درود شریف سو مرتبہ پڑھ کر کھڑے ہو کر یَا وَھَابُ ایک ہزار چار سو چودہ مرتبہ خشوع کے ساتھ پڑھا کرے۔ اگر کھڑے ہو کر پڑھنے میں معذوری ہو تو بیٹھ کر پڑھے۔ اس نماز پر مداومت کرے۔ مسواک کرنے میں سستی نہ کرے ہر وضو کے ساتھ مسواک کیا کرے۔

## برائے ملازمت

اگر کسی عہدے کے لئے کثیر درخواستیں گزر چکی ہوں اور کوئی شخص چاہتا ہے کہ اسی کی درخواست منظور ہو تو تین روز تک مندرجہ ذیل آیت سات ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی

نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَّنْ نَّشَاءُ
وَفَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيمٌ

مفتی دین محمد خان صاحب

# خواصِ آیات

از حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

مستفاد از اعمالِ قرآنی

## تسخیر

خاصیت:۔ فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط

جس سے حاکم ناراض و خفا ہو وہ اس آیت کو پڑھا کرے یا لکھ کر بازو پر باندھ لیوے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہو جائیگا۔

## حب

خاصیت: وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا یُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ یَرَى الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ یَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِیْعًا وَّ اَنَّ اللّٰهَ شَدِیْدُ الْعَذَابِ ط

جس کا شوہر ناراض ہو اس آیت کو شیرینی پر پڑھ کر کھلادے انشاء اللہ مہربان ہو جائیگا۔ مگر واضح ہو کہ ناجائز محل میں ہرگز اس کا اثر نہ ہوگا۔

## حفاظت

خاصیت: اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْہِ مِنْ رَّبِّہٖ تا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ جو شخص یہ آیتیں شب کو پڑھ کر سورہے تو انشاء اللہ تعالیٰ چور اور ہر شے سے محفوظ رہے گا۔

## برائے تونگری

خاصیت: ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْکُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً تا وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ کشائش رزق کے لئے ان آیتوں کو ابتداء مہینے کے جمعہ سے چالیس جمعہ تک بعد مغرب کے گیارہ مرتبہ پڑھے اور اس دوسری آیت یعنی وَلَقَدْ مَکَّنّٰکُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَکُمْ فِیْھَا مَعَایِشَ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ کو ہر جمعہ کے بعد کاغذ پر لکھ کر کنویں میں ڈالا جاوے۔ امید قوی ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے غنی و تونگر ہو جائیگا۔

## قبولیت دعاء

خاصیت: اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ تا لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد کے بعد اس رکوع کو پڑھا کرتے تھے اس سے بڑھ کر اور کیا فضیلت ہوگی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو پڑھا کرتے تھے اس وقت پڑھ کر جو دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔

## شفاء



خاصیت: فَکُلُوْہُ ھَنِیْٓـئًا مَّرِیْٓـئًا اس آیت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ

نے ایک عجیب دعا استنباط فرمائی ہے وہ یہ ہے کہ جو شخص اپنی زوجہ کو دین مہر میں سے کچھ نقد رقم دے اور وہ عورت اس زر نقد کو لے کر پھر اپنے شوہر کو بخش دے، اس زر نقد سے شہد خرید کیا جائے اور اس میں بارش کا پانی ملاکر جس مریض کو پلایا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور شفا پائیگا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

## ہول دل

خاصیت: لِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ ؕ
یہ آیت ہول دل کے لئے نہایت مجرب ہے اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں اس طرح لٹکاوے کہ وہ تعویذ عین قلب پر رہے بلکہ اس کو کپڑے یا دھاگے سے باندھ دے تاکہ قلب سے نہ ہٹنے پائے۔

## حب

خاصیت: هُوَ الَّذِىْٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ؕ محبت کے لئے شیرینی پر دم کر کے کھلاوے۔ دلی محبت انشاء اللہ تعالیٰ ہو جاوے گی۔

## حصول شفاعت

خاصیت: لَقَدْ جَآءَكُمْ سے هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ تک۔
جو کوئی ان آیتوں کو ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ روز حشر

میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے اور جس مصیبت اور مہم کے لئے چاہے پڑھے انشاء اللہ مصیبت آسان ہو جائے گی۔

## بدخوابی

خاصیت: لَهُمُ الْبُشْرٰى فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ جس شخص کو بدخوابی ہوتی ہو اور پریشان خواب دیکھتا ہو وہ اس کو گلے میں ڈالے یا سوتے وقت پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ خواب بد سے محفوظ رہے گا۔

## ازالۂ سحر

خاصیت: فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَ يُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ سحر کے لئے بہت مجرب ہے جس پر کسی نے سحر کیا ہو ان آیتوں کو لکھ کر گلے میں ڈال دے یا طشتری پر لکھ کر پلادے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جاوے گی۔

## ازالۂ خوف

خاصیت: فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا الخ جس کو دشمن کا خوف ہو یا کسی اور طرح کی بلا و مصیبت کا خوف ہو وہ اس کو کثرت کے ساتھ پڑھا کرے انشاء اللہ دشواری دور ہو جاوے گی۔

# حفاظت حمل

خاصیت: اَللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ اگر حمل گرجانے کا خوف ہو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو اس آیت اور اوپر والی آیت ان دونوں کو لکھ کر عورت کے رحم پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا اور اگر نہ ٹھیرتا ہوگا تو قرار پائے گا۔

# آسمانی برق سے حفاظت

خاصیت: وَیُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ وَالْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ خِیْفَتِهٖ رعد اور برق کے وقت اس کو پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔

# شیر یا کتے سے حفاظت

خاصیت: وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَیْهِ اگر راستہ میں کوئی شیر یا کتا حملہ کرے اور شور مچائے تو فوراً اس آیت کریمہ کو پڑھ لے چپ ہو جاوے گا۔

# برائے اولاد

خاصیت: رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ جس کو اولاد سے مایوسی ہو نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے انشاءاللہ تعالیٰ صاحب اولاد ہو جائیگا۔ یہ دعا زکریا علیہ السلام کی ہے۔

# برائے آسیب

خاصیت: اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ

الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ جس شخص کو آسیب آتا ہو ان آیتوں کو تین بار پڑھ کر منہ پر چھینٹا مار دیوے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً آرام ہو جائے گا۔

## زہریلے جانور

خاصیت : وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ اگر کسی کو زہریلا جانور کاٹے تو جہاں پر کاٹا ہو اس کے گرد انگلی گھماتا رہے۔ ایک سانس میں سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جاوے گی۔

## برائے مفرور

خاصیت : اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰی مَعَادٍ دو رکعت نفل پڑھ کر اس آیت کریمہ کو ایک سو انیس مرتبہ چالیس روز تک پڑھے ببرکت اس کے جو شخص بھاگ گیا ہو واپس آوے۔

## ظالم کو دفع کرنے کے لئے

خاصیت : وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ اگر کسی شریر ظالم کو شہر سے نکالنا ہو تو ہر روز سات سرخ گھونگچی پر ایک بار سات دن تک پڑھے اور ہر روز پڑھ کر اس گھونگچی کو کنوئیں میں ڈالتا جائے انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص اس شہر سے جلد چلا جائیگا۔

اس عمل میں ترک حیوانات لازم ہے مگر اس کو ناجائز جگہ پر عمل نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## آیات شفاء

خاصیت : وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

ان آیات شفاء کو جس مرض میں چاہے طشتری پر لکھ کر مریض کو پلا دے یا تعویذ لکھ کر گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جائے گی اگرچہ کیسا ہی سخت مرض ہو۔

## برائے بصارت



خاصیت : فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ

اس آیت کو ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے آنکھوں پر لگائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بصارت میں کمی نہ ہو گی بلکہ جس قدر نقصان ہو گیا ہو گا وہ جاتا رہے گا۔

## فاقہ سے حفاظت

خاصیت : پوری سورہ واقعہ حدیث میں ہے کہ جو شخص اس سورہ کو رات کے وقت ایک مرتبہ پڑھا کرے وہ کبھی بھوکا نہ رہے گا۔

## دردِ سر



خاصیت : لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ جس کو دردِ سر

ہو اس پر تین دفعہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

خاصیت: هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۔

اسم اعظم اس میں مخفی ہے، جو کوئی صبح کے وقت سات مرتبہ پڑھے تو شام تک اس کے واسطے فرشتے دعاء مغفرت کریں اور اگر اس دن میں مرے تو شہید کا درجہ پائے گا۔ اور اگر شام کو پڑھے تو صبح تک اس کے واسطے فرشتے دعاء مغفرت کریں اور جو اس شب کو مرے تو درجہ شہادت پائے۔

خاصیت: وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۔

فراخی رزق کے لئے اور جس مہم میں چاہے اس کو پڑھا کرے انشاء اللہ تنگ دستی دور ہو جائے گی اور مہم آسان ہو گی۔

خاصیت: ن اور جتنے مقطعات حروف قرآن شریف میں ہیں ان سب کو انگشتری پر کندہ کرا کر جو شخص اپنے پاس رکھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی سب حاجتیں پوری ہوں گی اور خیر خوبی سے بسر ہو گی۔

خاصیت: اگر پوری سورہ نوح سوتے وقت پڑھ لی جائے تو احتلام سے محفوظ رہے گا۔

خاصیت: پوری سورہ مزمل کشائش رزق کے لئے بہت ہی مفید ہے

اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایک چلہ تک ہر روز وقت معین پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ مرتبہ یَا مُغْنِیُ پڑھے۔ بعدہٗ گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل کو پڑھے اور آخر میں بھی گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لے۔ جو اس عمل کو کرے گا اللہ تعالیٰ غیب سے اس کی طرح طرح امداد فرمائیں گے۔

**خاصیت:** پوری سورہ عَبَسَ وَتَوَلّٰی جو شخص کسی عمل کے وقت اس سورہ کو پڑھ لے تو انشاء اللہ وہ اس عمل کی رجعت سے محفوظ رہے گا۔

**خاصیت:** اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَ اِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ

ان آیتوں کو لکھ کر ولادت کی آسانی کے لئے بائیں ران میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بہت آسانی سے ولادت ہوگی۔ مگر بعد ولادت تعویذ کو فوراً کھول دینا چاہیے۔

اور اسی عورت کے سر کے بال کی دھونی مقام خاص پر دینا مفید ولادت ہے۔

**خاصیت:** پوری سورۂ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ جو شخص وضو کے بعد آسمان کی طرف نظر کر کے پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بصارت میں کبھی کمی نہ ہوگی۔

# عملیات

از حضرت مولانا اعزاز علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ شیخ الادب والفقہ دار العلوم دیوبند

عطیہ جناب مولانا ریاست علی صاحب بجنوری استاذ دار العلوم دیوبند

## برائے حب



| |
|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم |
| رب انی مغلوب فانتصر |
| بحب فلاں بفلاں |
| لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظٰلمین |
| ہ۱۲ ہمہ سہہ سحہ ہہ۱۲ ۱۸۱ ۱۲ ۱۱۱ |



نوچندی منگل کی پہلی ساعت میں لکھا جائے اور روٹی میں لپیٹ کر طالب

باندھ کر مطلوب کے پاس جاوے۔

**نوٹ** : بحب فلاں بفلاں کے بجائے طالب و مطلوب کے نام تحریر کئے جائیں۔

## برائے گمشدہ چیز و شخص

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |



کوری ٹھکری پر یہ نقش لکھے اور دوسری طرف چیز یا شخص کا نام لکھے دو پتھروں کے درمیان کونڈے سے بند کر کے رکھ دے کامیابی ہوگی۔

## ایک نایاب تعویذ

(از بعض عارفین)

جو شخص اس نقش کو اپنے پاس موم جامہ کر کے رکھے اگر قتل و غارت گری ہو رہی ہوگی اور وہاں سے گزرے گا تو کوئی دشمن انشاء اللہ تعالیٰ نظر اٹھا کر نہ دیکھے گا اور ہر مقصد میں اس کی برکت سے کامیابی ہوگی۔ اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے مرد سیدھے

بازو پر، عورت الٹے بازو پر اور گلے میں ڈالے تب بھی کوئی حرج نہیں.
مجرب المجرب ہے، وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶۱۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۱۸ |
| ۱۶۵۶۲۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۵۶۲۴ |
| ۱۶۵۶۱۶ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۳ |
| ۱۶۵۶۲۶ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۲۰ |

# عملیات

## از حضرت شیخ محمد محدث تھانویؒ

### برائے حصول مقصد

یہ دعا چالیس روز تک طلوع آفتاب کے وقت تین ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے اتوار کے دن سے یہ عمل شروع کرے۔ سُبْحَانَکَ لَا اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ یَا رَبَّ کُلِّ شَیْءٍ وَّوَارِثَہٗ وَرَازِقَہٗ وَرَاحِمَہٗ یَا سُبْحَانُ

### برائے ادائیگی قرض

یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَہْتَدِیْ الْعُقُوْلُ بِوَصْفِ عَظْمَتِہٖ یَا کَبِیْرُ۔ دس ہزار مرتبہ روزانہ وقت مقررہ پر پڑھے غیب سے امداد ہوگی۔ کم از کم درجہ یہ ہے کہ روزانہ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے۔

### حصول عزت کے لئے

یَا عَظِیْمُ ذَا الثَّنَاءِ الْفَاخِرِ وَالْعِزِّ وَالْمَجْدِ وَالْکِبْرِیَاءِ فَلَا یَزَالُ عِزُّہٗ یَا عَظِیْمُ

سولہ روز تک روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

## ظالم کے پنجہ سے رہائی کے لئے

روزانہ ننانوے مرتبہ درج ذیل دعا پر پابندی کرے۔

یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَۃٍ وَمَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّۃٍ وَمُوْنِسِیْ عِنْدَ کُلِّ وَحْشَۃٍ وَمُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَۃٍ وَرَجَائِیْ حِیْنَ تَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ یَا غِیَاثِیْ

## حصول فراخی

پوری سورہ نصر یعنی اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ طلوع صبح صادق کے بعد چالیس مرتبہ پڑھا کرے، انشاءاللہ قرض ادا ہو جائے گا اور کثیر آمدنی ہوگی۔

## برائے فراخی رزق

اول و آخر درود شریف اور درمیان میں پانچ سو مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

فَلِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ الْکِبْرِیَاءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْم

نوٹ: یہ آیت سورہ جاثیہ کے آخر میں ہے۔

## برائے ازالۂ مرض

جو شخص مریض ہو اور اس کا مرض بڑھتا چلا جائے اور مرض کی تشخیص نہ ہو اس کو چاہیئے کہ اول تازہ وضو کرے اور دو رکعت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد اِنَّا اَعْطَیْنَا گیارہ مرتبہ پڑھے، دو رکعت سے فارغ ہو کر اول سو مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر

قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ایک ہزار مرتبہ اور یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ایک ہزار مرتبہ اور پھر آخر میں سو مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## برائے اجرائے بول

اگر کسی کا پیشاب بند ہو جائے یہ لکھ کر گردن میں بندھوا دے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَمْ یَلْبَثُوْا اِلَّا سَاعَۃً مِّنْ نَّھَارٍ بَلٰغٌ فَھَلْ یُھْلَکُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ

انشاء اللہ پیشاب جاری ہو جائیگا۔



## برائے درد عرق النساء

یہ کلمات لکھ کر درد کی جگہ پر باندھے جائیں۔

اَیَّتُھَا الْعِرْقُ النَّابِتُ فِی الْجِسْمِ الَّذِیْ یَمُوْتُ مُتْ مُتْ مُتْ بِاِذْنِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ

## برائے دفع چیچک

اگر مندرجہ ذیل آیت کا تعویذ گلے میں ہو چیچک ہرگز نہ نکلے۔ اگر نکل آئی ہو تو تعویذ کو دھو کر پلائے بفضل تعالیٰ شفا ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

بَلْ اِیَّاہُ تَدْعُوْنَ فَیَکْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَیْہِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِکُوْنَ

## برائے مقہوری اعداء

بعد نماز عشاء دو رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ فیل سات مرتبہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ کو ظُلْمًا تک چالیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ دشمن چلا جائیگا۔

## برائے حل مشکلات

سورہ قریش یعنی لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ کو مداومت کے ساتھ روزانہ ستر بار پڑھے انشاء اللہ مشکلات حل ہوں گی۔ اور اسم ذات اللہ کو حل مشکلات کے لئے چار ہزار پانچ سو مرتبہ روزانہ رات کے وقت پڑھنا اکسیر ہے۔

# عملیات

از مفتی دین محمد خان صاحب

## دعائے کشائش رزق

جو شخص روزی سے تنگ ہے یا مقروض ہونے کی وجہ سے پریشان ہے ایسے شخص کو چاہیئے کہ وہ چالیس روز تک بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رو تنہائی میں بیٹھ کر آنکھیں بند کرے اور چار سو مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھے۔ اگر ناغہ ہو جائے تو دن میں قضا کرے اور مطلوب کے حاصل ہونے کے بعد بھی ہمیشہ پڑھتا رہے انشاء اللہ رزق سے بے فکر رہے گا۔ (مجرب ہے)

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ وَظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ط

## نسبت میں کامیابی کے لئے

جس شخص کی کنواری لڑکی ہو اور کوئی شخص اس کی نسبت کے لئے پیغام نہ دیتا ہو تو وہ تازہ وضو کر کے دو رکعت نفل پڑھے اور نماز سے فارغ ہو کر مذکورہ مقصد کو پیش نظر رکھتے ہوئے ۱۰۰ سو مرتبہ یَا لَطِیْفُ پڑھے

انشاء اللہ ایک ماہ میں مقصد میں پورا ہو جائیگا۔ کم از کم ایک ماہ عمل جاری رکھے

## امتحان میں کامیابی کے لئے

اگر کسی طالب علم کو نتیجۂ امتحان کے بارے میں تشویش ہو تو وہ تین روز ایک نشست میں روزانہ باوضو قبلہ رو بیٹھ کر گیارہ ہزار مرتبہ یَا حَسِیْبُ پڑھے انشاء اللہ نتیجہ حسب مراد نکلے گا۔

## چور وغیرہ سے مکان کی حفاظت کیلئے

رات کو سوتے وقت یہ آیت پڑھ کر سو جائے۔ اگر چور گھر میں داخل بھی ہو جائیگا تو مال کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط اَیًّامَّا تَدْعُوْا فَلَہُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی ط وَلَا تَجْھَرْ بِصَلَاتِکَ وَلَا تُخَافِتْ بِھَا وَابْتَغِ بَیْنَ ذٰلِکَ سَبِیْلًا ط

## مزمن امراض کے لئے

وہ دائم المرض شخص جس کی بیماری کسی طرح دور نہ ہوتی ہو یہ دعا ہمیشہ پڑھا کرے انشاء اللہ صحت نصیب ہوگی۔

تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا

## حصول اولاد کے لئے

اگر کسی کے یہاں اولاد نہ ہوتی ہو یا زندہ نہ رہتی ہو تو اس عمل کو کرے حُمَّ الْاَمْرُ وَجَاءَ النَّصْرُ ابتدائی مہینہ میں چاند نکل آنے کے بعد نو دن تک نماز مغرب کے بعد پڑھے۔ ایک سیب اپنے سامنے رکھ لے اور نو سو مرتبہ یہ عمل پڑھا جائے اور پڑھ کر سیب پر دم کر دیا جائے پھر یہ سیب خاوند بیوی نصف نصف کھالیں۔ اسی طرح نو دن تک نو سیب کھائیں اور دل میں یہ خیال جمایا جائے کہ اگر اولاد نہ ہوتی ہو تو خدا اولاد دے۔ اگر زندہ نہ رہتی ہو تو خدا زندہ رکھے۔

بہت مفید و مجرب عمل ہے۔

## استخارہ صحیحہ

اس کے بعد شاید ہی کوئی استخارہ تیر بہدف ہو۔ جو شخص اپنے کسی کام میں متردد ہو اور وہ اس کا انجام معلوم کرنا چاہتا ہو کہ اچھا ہے یا بُرا، اس کو چاہیئے کہ بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے پاک بستر پر بیٹھے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے پھر دس بار سورہ فاتحہ گیارہ بار سورہ اخلاص اور آخر میں تین بار درود شریف بھیج کر داہنی کروٹ قبلہ رو سو جائے۔ انشاء اللہ خواب میں انجام معلوم ہو جائے گا۔ اگر تعبیر سمجھ میں نہ آئے تو کسی نیک اور سمجھ دار شخص سے تعبیر معلوم کرے۔

## ازالۂ تفکرات کی دعاء

روزشب میں ایک سو ایک مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھی جائے

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ

## ازالۂ نظر بد کے لئے

یہ آیت پڑھ کر بچے پر دم کیا جائے یا زعفران سے لکھ کر گلے میں پہنائی جائے

وَمَا اُغْنِیْ عَنْکُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ شَیْءٍ ط اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ ط عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَعَلَیْہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ ط



### یاد رکھیے کہ

عملیات کی تاثیر طہارت ظاہری و باطنی، اکل حلال و صدق مقال نیز معاصی سے اجتناب پر موقوف ہے اور متعینہ وقت کی رعایت بھی ضروری ہے

